# (۸۴) حبیب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا درود پاک

حضرت عبداللہ بن مسعود سے مروی درود شریف کے الفاظ جو نسائی شریف میں ہیں انہیں مؤلف دلائل الخیرات نے یوں بیان فرمایا ہے۔ (نسائی شریف جلد اول و دلائل الخیرات) اس درود پاک کے الفاظ بھی درود ابراہیمی جیسے ہیں اور اس کے فیوض و برکات وہی ہیں جو درود ابراہیمی کے ہیں۔

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى**

اے اللہ! درود بھیج ہمارے آقا و مولا محمد پر اور آپ کی

**اٰلِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا اِبْرَاهِيْمَ**

آل پر جس طرح درود بھیجا تو نے ہمارے سردار ابراہیم پر

**وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ**

اور برکتیں نازل فرما ہمارے آقا و مولا محمد پر اور آل

**سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى**

سیدنا و مولانا محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر جس طرح برکتیں نازل فرمائی

**اٰلِ سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا اِبْرَاهِيْمَ فِى الْعٰلَمِيْنَ**

ہیں تو نے آل ابراہیم پر تمام جہانوں میں

إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ○

بے شک تو ہی تعریف کیا گیا، بزرگی والا ہے